نام کتاب ........ قوالی کی شرعی حیثیت

مصنف ........ امام المناطقہ علامہ عطا محمد بندیالویؒ

تاریخ اشاعت ........ اپریل 2003ء

تعداد ........ گیارہ سو

زیر اہتمام ........ ایم احسان الحق صدیقی

ناشر ........ مکتبہ جمال کرم لاہور

قیمت ........ [redacted] روپے

## ملنے کے پتے

- ضیاء القرآن پبلی کیشنز، داتا گنج بخش روڈ لاہور
- ضیاء القرآن پبلی کیشنز 14 انفال پلازہ، اردو بازار کراچی
- فرید بک سٹال، اردو بازار لاہور
- احمد بک کارپوریشن عالم پلازہ کمیٹی چوک، راولپنڈی
- مکتبہ المجاہد دار العلوم محمدیہ غوثیہ بھیرہ سرگودھا




بِسمِ اللہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیم

# مختصر حالات

استاذ الاساتذہ ملک المدرسین حضرت علامہ الحاج مولانا عطا محمد صاحب دامت برکاتہم العالیہ۔ آپ متقدمین اساتذہ کی عظیم یادگار اور موجودہ دور کے اکابر فن میں نہایت قد آور شخصیت ہیں۔ اس وقت ملک پاک کے اکثر و بیشتر مدارس دینیہ میں آپ کے بلاواسطہ یا بالواسطہ تلامذہ خدمات تدریس انجام دے رہے ہیں۔

آپ کی ولادت باسعادت ۱۹۱۸ء کو پدھراڑ ضلع سرگودھا میں ہوئی۔ آپ کے چھوٹے بھائی حضرت مولانا علی محمد رحمۃ اللہ تعالیٰ جنہوں نے تمام کتب درسیہ آپ سے پڑھیں اور دورہ حدیث بریلی شریف میں حضرت شیخ الحدیث مولانا سردار احمد صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ سے پڑھا، عالم جوانی میں انتقال فرما گئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

آپ نے دسنال ضلع جہلم میں حافظ الٰہی بخش صاحب سے قرآن مجید حفظ کر لیا۔ وہیں مولانا قاضی محمد بشیر صاحب سے فارسی کی ابتدائی کتابیں پڑھیں۔ ۱۹۳۳ء میں استاذ العلماء مرجع الفقہاء مولانا یار محمد صاحب بندیالوی قدس سرہ (متوفی ۱۳۶۳ھ، ۱۹۴۷ء) کی خدمت میں بندیال ضلع سرگودھا حاضر ہوئے۔ جہاں سات سال کے عرصہ میں کتب صرف، نحو اور فقہ کے علاوہ اصول فقہ سے حسامی اور منطق سے قطبی وغیرہ کتابیں پڑھیں۔ اس عرصے میں خدمت استاذ میں کوئی دقیقہ فرو گذاشت نہ کیا۔ حتیٰ کہ استاذ العلماء کی علالت کے دوران چھ ماہ تک اسباق نہ ہو سکے، عقیدت اور نیاز مندی کی فراوانی کی وجہ سے کسی اور جگہ جانے کا خیال تک نہ آیا اور حسب سابق برابر خدمت گزاری میں مصروف رہے۔ آخر خود حضرت استاذ العلماء کے فرمانے پر آپ علامہ زماں مولانا مہر محمد صاحب قدس سرہ کی خدمت میں اچھرہ

لاہور چلے گئے۔ تعطیلات کے موقعہ پر پہلے استاذ مکرم کی خدمت میں بندیال حاضری دیتے، اس کے بعد گھر جاتے۔

دو سال اچھرہ رہ کر معقولات کی آخری کتابیں پڑھیں۔ پھر انہی (گجرات) چلے گئے لیکن وہاں صرف چھ ماہ رہ کر واپس لاہور آگئے۔ ان دنوں مولانا محب النبی صاحب دامت برکاتہم العالیہ جامعہ نعمانیہ (لاہور) میں مسند تدریس پر فائز تھے۔ چند ماہ میں ان سے شمس بازغہ، شرح عقائد اور خیالی وغیرہ کتابیں پڑھیں۔

مولانا محب النبی صاحب جلیل القدر فاضل ہونے کے باوجود نہایت منکسر المزاج اور تکلف سے بے نیاز شخصیت ہیں۔ جبہ و کلاہ اور ظاہری آرائش سے انہیں قطعاً کوئی سروکار نہیں۔ راقم سطور نے ایک دفعہ ان سے دریافت کیا کہ "حضرت مولانا عطا محمد صاحب بندیالوی نے آپ سے کچھ پڑھا ہے؟"۔ تو فرمانے لگے۔ "انہوں نے مجھ سے کہا تھا کہ میرے چند اسباق رہتے ہیں۔ میں چاہتا ہوں کہ اس سال پڑھ لئے جائیں۔ تاکہ آئندہ سال مستقل طور پر صرف نہ کرنا پڑے تو میں نے انہیں کہا کہ میرے ساتھ تکرار کر لیا کریں اور اگر کوئی بات سمجھ میں نہ آئے تو پوچھ لیا کریں۔" وہ یہ باتیں کر رہے تھے اور میں حیرت سے انہیں دیکھ رہا تھا کہ وقت کے ایک بہت بڑے فاضل کے استاذ ہونے پر فخر و ناز کرنے کی جائے اس سادگی سے واقعہ کو بیان کر دیا گویا یہ کوئی بات ہی نہ ہو۔

حضرت خواجہ غلام محی الدین صاحب دامت برکاتہم العالیہ زیب سجادہ عالیہ گولڑہ شریف کی معیت میں جب آپ بغداد شریف کی حاضری سے مشرف ہوئے تو حضرت مولانا شیخ عبدالقادر آفندی خطیب جامع امام اعظم (بغداد شریف) سے حدیث و فقہ کی سند حاصل کی۔ یہ ۱۹۴۸ء کا واقعہ ہے۔



غالباً ۱۹۴۰ء میں تمام علوم مروجہ کی تحصیل سے فارغ ہو کر مسند تدریس پر فائز ہوئے۔ پہلے سال جامعہ فتحیہ اچھرہ لاہور میں فرائض تدریس انجام دینے کے بعد سال کے آخر میں رئیس المدرسین حضرت مولانا غلام محمود صاحب قدس سرہ صاحب تحفہ سلیمانیہ حاشیہ تکملہ و نجم الرحمٰن لرجم حزب الشیطان کے پاس بھیرہ (سرگودھا) حاضر ہوئے اور تصریح شرح چغمینی وغیرہ کا درس لیا۔ یہاں صرف ڈیڑھ ماہ قیام فرمایا۔ جامعہ فتحیہ اچھرہ میں دو سال تدریس کے بعد آپ کو حضرت مفتی اعظم پاکستان مولانا ابوالبرکات سید احمد صاحب دامت برکاتہم العالیہ نے مرکزی دارالعلوم حزب الاحناف میں بلالیا۔ یہاں ایک سال قیام کے بعد ایک سال مدرسہ اسلامیہ رانیاں (حصار) رہے۔ تین سال بھیرہ (سرگودھا)، ایک سال جامعہ غوثیہ گولڑہ شریف، تقریباً آٹھ سال ضیاء شمس الاسلام سیال شریف اور اس کے بعد اب تک جامعہ مظہریہ امدادیہ بندیال (سرگودھا) میں فرائض تدریس انجام دے رہے ہیں۔

آپ اس دور میں معقولات و منقولات کی تدریس میں منفرد مقام رکھتے ہیں۔ ہر سال معقول و منقول کی انتہائی کتابوں کا درس دیتے ہیں جو اپنی مثال آپ ہوتا ہے۔ آپ کو اگر دنیائے تدریس کا سلطان کہا جائے تو بے جا نہ ہو گا۔ آپ کی شہرت اور مقبولیت کا یہ عالم ہے کہ ہر صاحب علم آپ کے کمال تدریس کا معترف نظر آتا ہے۔ علوم عقلیہ کا ذوق آپ کی طبیعت پر غالب ہے۔ یہی وجہ ہے کہ آپ کی زیادہ تر شہرت معقولات ہی میں ہے۔ لیکن یہ ایک حقیقت ہے کہ آپ معقولات کی طرح منقولات کے پڑھانے میں بھی یکتا ہیں۔ راقم الحروف غالباً ۱۹۵۹ء میں حضرت قبلہ شیخ الحدیث مولانا سردار احمد صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ کی خدمت میں لائل پور حاضر ہوا تو فرمانے لگے۔ کہاں پڑھتے ہو؟ عرض کیا بندیال۔ پھر پوچھا کیا پڑھتے ہو؟ عرض کیا "شرح

جامی، مختصر المعانی اور تکملہ عبد الغفور" یہ سن کر مسکراتے ہوئے فرمایا۔

بندۂ خدا! منطق و معقول کے گھر میں رہ کر منطق کا کوئی سبق شروع نہیں کیا؟ راقم کا بندیال میں یہ پہلا سال تھا۔ فقیر اس سے پہلے مختصر المعانی مختلف مقامات سے تین چار اساتذہ سے پڑھ چکا تھا۔ کسی کتاب کے ختم ہونے پر حضرت قبلہ استاذ صاحب نے فرمایا۔ اب مختصر المعانی شروع ہو گی۔ تم بھی اس میں شریک ہو جانا میں نے عرض کیا کہ میں مختصر المعانی پڑھ چکا ہوں۔ فرمایا تم نے نہیں پڑھی۔ اب پڑھنا بلا مبالغہ جب میں نے چند اسباق پڑھے تو مجھے اس بات کا احساس ہوا کہ واقعی میں نے مختصر نہیں پڑھی تھی اور اب یوں محسوس ہوتا تھا کہ خود مصنف اپنی کتاب پڑھا رہا ہے اور کتاب کے ہر مخفی گوشے کو بے نقاب کئے جا رہا ہے۔

علوم دینیہ کی تدریس سے آپ کو عشق کی حد تک لگاؤ ہے۔ سلف صالحین کی طرح نام و نمود سے کوئی علاقہ نہیں رکھتے۔ ایک دفعہ راقم سطور نے عرض کیا کہ آپ کوئی کتاب لکھ دیں۔ اس سے خلق خدا کا فائدہ بھی ہو گا اور ایک یادگار بھی باقی رہے گی۔ بڑی سختی سے فرمایا۔ افادۂ عوام والی بات درست ہے لیکن یادگار والی بات کچھ حقیقت نہیں رکھتی۔

آپ نہایت خلیق، ملنسار اور متواضع شخصیت کے مالک ہیں۔ باہمہ علم و فضل عجب، خود بینی اور ریا سے دور کا واسطہ بھی نہیں رکھتے۔ طلباء اور عوام سے نہایت سادگی اور بے تکلفی سے گفتگو فرماتے ہیں۔ مزاج میں حیرت انگیز تحمل ہے۔ اس کے باوجود دوران تدریس رعب اور دبدبے کا یہ عالم ہوتا ہے کہ اچھے اچھے لائق طلباء دم بخود حاضر ہوتے ہیں۔ حق گوئی و حق پرستی آپ کا شعار ہے۔ تقویٰ و پرہیزگاری میں اپنی مثال آپ ہیں۔ نماز اس اطمینان سے ادا کرتے ہیں کہ صحابہ کرام کی یاد تازہ ہو جاتی



ہے، نماز صبح کے بعد دیر تک اوراد و ظائف میں مشغول رہتے ہیں۔ ناشتہ سے فارغ ہو کر ظہر تک اور ظہر سے عصر تک اسباق کا درس جاری رہتا ہے۔ صبح اور عصر کے بعد میل ڈیڑھ میل تک سیر کرنا آپ کے معمولات میں داخل ہے۔

۱۹۶۳ء میں آپ حج اور زیارت حرمین شریفین کے لئے گئے۔ حج سے واپسی کے بعد ذوق و شوق اور رقت میں بہت اضافہ ہو گیا۔ اہل بیت کرام کے ذکر پر آبدیدہ ہو جانا تو عام سی بات ہے۔ طلباء کی خیر خواہی اور ہمدردی آپ کی طبیعت ثانیہ ہے۔ اسباق کے علاوہ بھی شفقت اور لطف و کرم کا عام ظہور ہوتا رہتا ہے۔

ایک دفعہ مولانا غلام رسول صاحب سعیدی کو شدید کھانسی ہو گئی۔ بہت سارے دن گزر گئے لیکن مرض نہ گیا۔ آپ نے انہیں تاکیداً فرمایا کہ لاہور جا کر اپنا علاج کراؤ۔ صرف اسی پر اکتفانہ کیا بلکہ کچھ رقم خود دی اور کچھ مولانا فضل حق صاحب سے دلائی اور انہیں علاج کے لئے بھیجا۔ سعیدی صاحب کہتے ہیں کہ مجھے اتنی تاکید سے شاید والدہ صاحبہ نے بھی علاج معالجہ کے لئے نہیں کہا ہو گا، جتنی تاکید سے استاذ صاحب قبلہ نے فرمایا۔

اگرچہ آپ کی معنوی اولاد (تلامذہ) بہت زیادہ ہے۔ پھر بھی ہم سب کی آرزو اور دلی دعا تھی کہ مولائے کریم جل مجدہ حضرت استاذ صاحب قبلہ کو نرینہ اولاد عطا فرمائے۔ ایک عرصہ پہلے آپ کے ہاں ایک صاحبزادہ فدا محمد تولد ہوا تھا۔ مگر وہ صغر سنی میں ہی داغ مفارقت دے گیا۔ ان دنوں آپ گولڑہ شریف پڑھایا کرتے تھے۔ آخر دربار ایزدی میں دعائیں اور التجائیں قبول ہوئیں اور یکم رمضان المبارک ۱۳۹۰ھ مطابق ۲ نومبر ۱۹۷۰ء کو سوموار کی شب ۱۲ بجے مولائے کریم جل شانہ نے ایک اور صاحبزادہ عطا فرمایا۔ جس کا نام فداء الحسن رکھا گیا۔ اللہ تعالیٰ انہیں عمر خضری اور طالع

سکندری عطا فرمائے۔

جناب صوفی اصغر علی صاحب اصغر نے اس موقعہ پر پنجابی میں ایک قصیدہ لکھا۔ جس کے چند شعر درج ذیل ہیں۔

عطاء اللہ دی عطا محمدی اے سنیاں نیک فرزند عطا ہویا
گولا گولڑے دا کرم چشتیاں دا، مہر پاک دا صدقہ فدا ہویا
غوث پاک دیاں کرم نوازیاں تھیں، پورا اج بڑھاپے دا چاہویا
قدرت دتی ضعیف نوں بخش لاٹھی آخر وقت وچہ فضل خدا ہویا
سن کے خوشی دا رہیانہ کوئی حد بنہ سجدے شکر دے پیا گزار ڈاہاں
اصغر اپنے استاد دے باغ اندر، میں طالب سدا بہار داہاں

آپ ان معدودے چند افراد میں سے ہیں جنہوں نے فرائض تدریس کو کماحقہ انجام دیا۔ آپ کی خصوصیت یہ ہے کہ آپ نے عمر عزیز کے شب و روز محض تدریس میں صرف کر دیئے۔ وعظ و خطابت اور تصنیف و تالیف کی طرف بہت ہی کم توجہ فرمائی۔

ذیل میں آپ کی چند تدریسی خصوصیات پیش کی جاتی ہیں۔

(۱) بیسیوں دفعہ درسی کتب پڑھانے کے باوجود ہر کتاب باقاعدہ مطالعہ کر کے پڑھاتے ہیں۔ پھر یہی نہیں کہ کتاب پر ایک سرسری نگاہ ڈال لی بلکہ نظر غائر سے ملاحظہ فرماتے ہیں۔ ایک دفعہ ایسا اتفاق ہوا کہ گرمیوں کے موسم میں آپ نے ہدایہ اخیرین کا مطالعہ شروع کیا۔ ادھر راقم الحروف نے بھی کتاب دیکھنا شروع کی۔ مطالعہ کرنے کے بعد دیکھا تو پتہ چلا کہ آپ ابھی کتاب ملاحظہ فرما رہے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ آپ ہر دفعہ نئے نئے مضامین بیان فرماتے ہیں۔



(۲) طلباء سے مطالعے کی سخت پابندی کرواتے ہیں۔ کسی طالب علم کے متعلق اگر محسوس کر لیں کہ اس نے پوری طرح مطالعہ نہیں کیا تو اسے اچھی خاصی سرزنش فرماتے ہیں۔ اسلئے وہاں غیر محنتی طالب علم کی بہت کم گنجائش ہوتی ہے۔

(۳) مشکل سے مشکل مقام کو اس خوش اسلوبی سے بیان فرماتے ہیں کہ اس مطلب کے مشکل ہونے پر اعتبار نہیں آتا۔ انداز بیان ایسا پاکیزہ اور سہل ہوتا ہے کہ ہر بات دل و دماغ میں اترتی ہوئی محسوس ہوتی ہے۔ "عبدالغفور" نحو کی ایک مشکل ترین کتاب ہے۔ اس کا ایک مقام پڑھتے وقت راقم حسن بیان سے مسحور ہو کر رہ گیا تھا جس کا اثر آج تک دل میں محسوس ہوتا ہے۔ بس یوں سمجھئے کہ نظریات کو بدیہی کر دکھاتے ہیں۔

(۴) جب تک پڑھنے والے کو شرح صدر حاصل نہ ہو جائے اس وقت تک انہیں اطمینان نہیں ہوتا۔ بعض اوقات ذہین طلباء کسی مطلب کے تکرار کو طوالت سمجھنے لگتے ہیں۔ لیکن آپ کے پیش نظر ہر قسم کے طلباء ہوتے ہیں۔ اس لیے آپ بالکل اکتاہٹ محسوس نہیں کرتے۔ حد یہ کہ ان کی نظر عبارت کے ہر گوشہ پر ہوتی ہے اور اس بات کو روا نہیں رکھتے کہ کسی پہلو کو نظر انداز کر دیا جائے۔

(۵) طلباء کے سامنے ان کی تعریف نہیں کرتے، چاہے وہ کتنا ہی لائق و فائق کیوں نہ ہو۔ خاص طور پر جو طالب علم ان کی زیادہ خدمت کرے، اس کی بہت کم رعایت کرتے ہیں۔ اس کا اثر یہ ہوتا ہے کہ طلباء میں خواہ مخواہ غرور پیدا نہیں ہوتا بلکہ جذبہ محنت بہت زیادہ بڑھ جاتا ہے۔ رئیس الاذکیاء مولانا محمد اشرف صاحب سیالوی نے جب وزیر آباد جا کر دورہ قرآن اور لائل پور دورہ حدیث پڑھا۔ اور دیگر مدارس کے طلباء کی علمی قابلیت کا جائزہ لیا تو ایک موقعہ پر بطور خوش طبعی کہا کہ۔

"باہر جا کر پتہ چلا کہ ہم بھی علامہ ہیں، ورنہ یہاں (بندیال) تو

استاد صاحب نے ہمیں احساس ہی نہیں ہونے دیا کہ ہمیں بھی کچھ آتا ہے"۔

(۶) تعلیم علوم کے ساتھ ساتھ طلباء کی اخلاقی اور عملی اصلاح پر بھی خاص توجہ فرماتے ہیں۔ اکثر طور پر نقائص کی نشاندہی فرما کر اخلاق صالحہ اور اعمال حسنہ کی ہدایت فرماتے رہتے ہیں۔

ایک دفعہ مولانا حافظ شاہ محمد صاحب ایک جگہ تدریس کے لئے جانے لگے تو آپ نے دیگر ہدایات کے علاوہ خاص طور پر فرمایا۔ "طلباء سے اوقات تدریس کے علاوہ زیادہ اختلاط نہ رکھنا۔ اس سے بہت سی خرابیوں کے پیدا ہونے کا خطرہ ہوتا ہے۔ دور طالبعلمی میں تمام طلباء سے بے تکلفی اور عام اختلاط ہوتا ہے۔ اسلئے دور تدریس میں اس عادت کا چھوڑنا خاصا دشوار ہوتا ہے۔ مزید فرمایا کہ اگر ہو سکے تو اپنے کپڑے بھی خود دھولیا کرنا"۔

(۷) دوران تدریس، مناسبت مقام سے اختلافی مسائل کی تحقیق بیان فرمانا آپ کی امتیازی خصوصیت ہے۔ شرح عقائد، خیالی، مسلم الثبوت اور بیضاوی وغیرہ میں مسئلہ امتناع کذب باری تعالیٰ کو شرح وبسط سے بیان فرماتے ہیں۔ مخالفین کے شبہات کا رد اور اہل سنت وجماعت کے دلائل زوردار طریقے سے بیان فرمایا کرتے ہیں۔ اس کے علاوہ مسئلہ نور، علم غیب، حاضر وناظر وغیرہ مسائل کو نہایت مدلل انداز میں بیان فرمایا کرتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ آپ کے تلامذہ راسخ الاعتقاد اور مسلک اہل سنت وجماعت پر مضبوطی سے کاربند واقع ہوئے ہیں۔ ایک دفعہ فرمایا۔ "اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ اس نے ہمیں اہل سنت وجماعت میں پیدا فرمایا۔ کہیں گستاخوں کے گروہ میں شامل نہیں فرمایا"۔

جناب ملک فضل الرحمٰن صاحب (بندیال) کٹر قسم کے دیوبندی تھے۔



دیوبندیوں کی طرف سے بعض اوقات علماء اہل سنت کو مسائل اختلافیہ پر گفتگو کرنے کا چیلنج بھی دیا کرتے تھے۔ جناب ملک الٰہی بخش صاحب کے ذریعے حضرت استاذ مکرم کے درس میں شریک ہونے کا اتفاق ہوا۔ حضرت استاذ مکرم کے منصفانہ اور عالمانہ بیانات اور زوردار دلائل نے ان کے ذہن کا رخ بدل دیا۔ ملک صاحب، زید مجدہ بفضلہ تعالیٰ وکرمہ غلط عقائد سے تائب ہو گئے، ڈاڑھی رکھ لی اور کئی سال تک باقاعدہ درس حدیث میں شریک ہوتے رہے۔ ماشاء اللہ اب تو پورے مولوی اور عالم دکھائی دیتے ہیں۔

ایک دفعہ ایک دیوبندی مولوی نے بندیال میں تقریر کی اور اپنے گستاخانہ خیالات کا اظہار کیا۔ اتفاق دیکھئے کہ اس کی پوری آواز استاذ صاحب قبلہ تک پہنچتی رہی باوجودیکہ آپ تقریر میں دلچسپی نہیں لیتے۔ لیکن اس موقع پر دینی حمیت جوش میں آگئی۔ کرائے کا وہی لاؤڈ سپیکر لاکر اہل سنت کی مسجد میں نصب کیا گیا۔ آپ نے بعد از نماز عشاء ساڑھے تین گھنٹے ایسی مدلل تقریر فرمائی کہ عوام وخواص عش عش کر اٹھے۔ آپ کے سامنے میز پر کتابوں کا انبار لگا ہوا تھا۔ آپ تقریر کر رہے تھے اور کتابوں کے حوالہ جات دکھاتے جا رہے تھے۔ اس کے بعد گمان تھا کہ مخالفین مخالفانہ کارروائی کریں گے مگر کسی کو دم زدن کی مجال نہ ہوئی۔

کچھ عرصہ بعد بندیال کے ایک دیوبندی مولوی نے علماء اہل سنت کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا کہ اگر وہ مناظرہ کرنا چاہیں تو ہم تیار ہیں۔ بندیال کے ایک ملک صاحب (ملک خان) نے کہا ایسی بات مت کرو ورنہ مولانا عطا محمد صاحب کتابیں لے کر آجائیں گے۔ پھر تم سے کچھ بھی نہ ہو سکے گا۔ اس پر وہ مولوی صاحب چپ ہو کر رہ گئے۔

آپ کی جامع الصفات شخصیت اس قدر پرکشش ہے کہ ایک دفعہ شریک

درس ہونے والا طالب علم دوسری طرف کا رخ نہیں کرتا۔ مولانا مظفر اقبال ابن حضرت مولانا مفتی غلام جان رحمۃ اللہ تعالیٰ (لاہور) کچھ عرصہ آپ سے پڑھتے رہے۔ بعد ازاں بعض ناگزیر وجوہ کی بناء پر حاضر خدمت نہ ہو سکے۔ نتیجہ یہ نکلا کہ وہ کسی اور جگہ باقاعدگی سے سلسلہ تعلیم جاری نہ رکھ سکے۔ اسی طرح صوفی احمد علی صاحب تصریح شروع کرنا چاہتے تھے لیکن بہت دیر تک شروع نہ ہو سکی۔ انہوں نے ایک حکیم صاحب کے متعلق سنا کہ وہ افق المبین وغیرہ کتابیں پڑھاتے ہیں۔ حکیم صاحب کے پاس جانے کے لئے رخت سفر باندھا۔ وہاں گئے لیکن مقصد حاصل نہ ہوا۔ پھر لاہور چلے گئے۔ لیکن چندماہ بعد پھر بندیال پہنچ گئے۔

طلباء پر بے انتہا شفیق ہونے کے باوجود استغنا بھی درجہ کمال کو پہنچا ہوا ہے۔ ایک دفعہ فرمانے لگے "طلباء کی مثال ٹوپیوں کی سی ہے۔ سر سلامت ہونا چاہیئے ٹوپیاں بہت مل جاتی ہیں"۔

ایک دفعہ کسی کتاب کے ختم ہونے پر چھ سات بڑے بڑے طلباء نے مل کر خیالی شروع کرانے کی درخواست کی لیکن آپ نے فرمایا۔ اب رسالہ قطبیہ شروع کرایا جائے گا۔ انہوں نے گزارش کی کہ خیالی تمام شرکاء نے پڑھنی ہے۔ جبکہ رسالہ قطبیہ دو ایک کے علاوہ سب پڑھ چلے ہیں۔ استاذ صاحب نے فرمایا "جس نے پڑھنا ہے پڑھے۔ جو نہیں پڑھنا چاہتا نہ پڑھے" چنانچہ رسالہ قطبیہ شروع ہو گیا۔ ان طلباء میں سے کسی نے یہ سوچا تک نہیں کہ ہمارا سبق شروع نہیں ہوا۔ لہذا ہم کسی اور جگہ چلے جائیں۔ بلکہ اکثر و بیشتر نے اسی رسالہ قطبیہ کا سماع شروع کر دیا۔" اس واقعے سے طلباء کی عقیدت اور وابستگی کا بخوبی اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔ کمال علم وفضل کے ساتھ ساتھ ایسے کئی واقعات ملتے ہیں جن سے آپ کی شان عبقریت کا پتہ چلتا ہے۔



آپ نوعمری میں ہی غوث زمانہ حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب گولڑوی قدس سرہ العزیز کے دست اقدس پر بیعت ہو گئے تھے۔ پھر جب تحصیل علوم سے فراغت کے بعد بغداد شریف حاضر ہوئے تو حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مزار اقدس کے پاس حضرت خواجہ غلام محی الدین صاحب جانشین حضرت سیدنا پیر مہر علی صاحب گولڑوی قدس سرہٗ کے ہاتھ پر دوبارہ بیعت کی۔ حضرت استاذ مکرم نے ایک دفعہ فرمایا کہ اکثر لوگ حضور اعلیٰ پیر مہر علی شاہ صاحب قدس سرہ کو "حضرت صاحب" اور موجودہ سجادہ نشین صاحب کو صاحبزادہ صاحب کہتے تھے۔ مجھے یہ بات ناپسند گزرتی تھی۔ اس لئے میں نے موجودہ حضرت صاحب کے ہاتھ پر بیعت کی۔ آپ کو اپنے شیخ سے بے پناہ عقیدت ہے۔ آپ ہر سال کم از کم ایک مرتبہ ضرور گولڑہ شریف حاضری دیتے ہیں"۔ اس کے علاوہ فرید الملۃ والدین گنج شکر رحمہ اللہ تعالیٰ کے مزار پر انوار پر پاکپتن شریف عرس کے موقع پر کئی دفعہ حاضری دے چکے ہیں۔

اپنے اساتذہ سے بیحد عقیدت رکھتے ہیں۔ علماء اہل سنت کا ذکر بعض مسائل فقہیہ میں علمی اختلاف کے باوجود نہایت احترام سے کرتے ہیں۔ مولانا محمد اشرف صاحب سیالوی کی شادی کی تقریب پر سلانوالی تشریف فرما تھے۔ دوران گفتگو علامہ نبھانی قدس سرہ کی تالیف لطیف "جواہر البحار" کا ذکر آگیا تو فرمانے لگے۔

"عربی میں علامہ نبھانی، فارسی میں شیخ محقق شیخ عبدالحق محدث دہلوی اور اردو میں مولانا احمد رضا خاں بریلوی۔ ایک ہی رنگ میں رنگے ہوئے تھے۔ ان حضرات نے علو شان رسالت کو خوب خوب بیان کیا۔ ان کی زندگی کا مشن ہی دربار رسالت میں گلہائے عقیدت پیش کرنا تھا"۔

آپ کی ذات گرامی اہل سنت و جماعت کے لئے نعمت عظمیٰ ہے۔ آپ نے اہلسنت وجماعت کو بلند پایہ مدرسین کی بہت بڑی جماعت عطا کی ہے۔ آپ کی نسبت تلمذ نہایت فیض رساں ہے۔ ملک پاک کے تقریباً ہر بڑے مدرسے میں آپ کے شاگرد اور شاگردوں کے شاگرد تدریسی خدمات انجام دے رہے ہیں۔

چند تلامذہ کے اسماء درج ذیل ہیں۔

(۱) استاذ العلماء مولانا غلام رسول صاحب شیخ الحدیث جامعہ رضویہ لائل پور۔

(۲) مولانا محمد عبدالحق صاحب مہتمم جامعہ مظہریہ امدادیہ بندیال شریف (سرگودھا)

(۳) مولانا محمد اشرف صاحب سیالوی صدر مدرس ضیاء شمس الاسلام سیال شریف ضلع سرگودھا۔ (مصنف الکوثر شریف وغیرہ)

(۴) مولانا اللہ بخش صاحب مہتمم شمس العلوم مظہریہ رضویہ واں بھچراں۔ (میانوالی)

(۵) مولانا سید محمود احمد صاحب رضوی شارح بخاری و مدیر ماہنامہ رضوان لاہور

(۶) مولانا غلام رسول صاحب سعیدی صدر مدرس جامعہ نعیمیہ لاہور

(۷) مولانا پیر محمد اشرف صاحب قادری آستانہ عالیہ کھرپڑ شریف ضلع لاہور

(۸) مولانا پیر محمد صاحب مہتمم دارالعلوم معینیہ پشاور

(۹) مولانا فضل سبحان صاحب مہتمم جامعہ قادریہ بغداده، مردان

(۱۰) مولانا صاحبزادہ نور سلطان صاحب مہتمم جامعہ انوار باہو بھکر، میانوالی۔

(۱۱) مولانا صاحبزادہ سید غلام حبیب شاہ صاحب وڑچھ شریف۔ (سرگودھا)

(۱۲) مولانا حافظ غلام محمد صاحب تونسوی مدرس دربار عالیہ حسنیہ حسن آباد مظفر گڑھ

(۱۳) مولانا محمد بشیر صاحب۔ مدرس جامعہ غوثیہ کراچی نمبر ۱۶

(۱۴) مولانا صاحبزادہ جمال الدین صاحبؒ آستانہ عالیہ خواجہ آباد شریف



(۱۵) مولانا مقصود احمد صاحب ڈسٹرکٹ خطیب محکمہ اوقاف لاہور

(۱۶) مولانا قاری جان محمد صاحب مدرس جامعہ نعیمیہ، لاہور

(۱۷) مولانا محمد شریف صاحب مدرس اڈہ مریدوالا، لائل پور

(۱۸) مولانا عطا محمد صاحب قادری، مدرس جامعہ قطبیہ رضویہ جھنگ

(۱۹) مولانا فضل حق صاحب ناظم جامعہ مظہریہ امدادیہ بندیال

(۲۰) مولانا حافظ عطا محمد صاحب مدرس و خطیب جامع مسجد توکلی خوشاب

(۲۱) مولانا مظفر اقبال صاحب ابن مولانا مفتی غلام جان صاحب مدرس جامعہ نعمانیہ لاہور۔

(۲۲) مولانا محمد یعقوب صاحب ہزاروی مدرس جامعہ غوثیہ لالہ موسیٰ

(۲۳) مولانا غلام نبی صاحب مدرس جامعہ حنفیہ رضویہ سراج العلوم گوجرانوالہ

(۲۴) مولانا غلام محمد صاحب خطیب ٹنڈو قیصر، حیدر آباد

(۲۵) مولانا محمد رمضان صاحب خطیب جامع مسجد غلہ منڈی گوجرہ

(۲۶) مولانا محمد حنیف صاحب خطیب بغدادی جامع مسجد قائد آباد

(۲۷) مولانا امام الدین صاحب خطیب اعظم منڈی چوہڑکانہ

(۲۸) مولانا منظور احمد صاحب حافظ آباد

(۲۹) مولانا حافظ شاہ محمد صاحب (شادیہ)

(۳۰) مولانا شہباز خاں صاحب مرحوم

(۳۱) مولانا عبدالواحد صاحب (شادیہ)

(۳۲) مولانا حافظ فیروز الدین صاحب خطیب میمن مسجد کراچی

(۳۳) مولانا شیخ احمد صاحب چنیوٹ

(۳۴) مولانا محمد سعید صاحب اوکاڑہ

(۳۵) مولانا حیات شاہ صاحب خطیب ننکانہ

(۳۶) فقیر قادری محمد عبدالحکیم صاحب شرف انجمن اسلامیہ اشاعت العلوم چکوال

حضرت استاذ مکرم نے عمر شریف کا بہت بڑا حصہ تدریس میں صرف فرمایا۔ اسلئے تصنیف و تالیف کی طرف چنداں توجہ نہیں فرمائی۔ فارسی اشعار میں صرف کا ایک مختصر رسالہ "صرف عطائی" رمضان شریف کے بارے میں ریڈیو کی خبر نامقبول ہونے کے متعلق ایک رسالہ "مسئلہ امتناع کذب کے متعلق ایک مبسوط فتوی، مدارس عربیہ کے نصاب سے متعلق ایک مقالہ جو آپ نے جامعہ اسلامیہ بہاولپور میں پڑھا اور مشائخ صوفیہ کے سماع کے جواز پر ایک رسالہ "قوالی کی شرعی حیثیت" وغیرہ وقتی حالات کے تحت تحریر فرما چکے ہیں۔ کاش اگر بعض درسی کتب پر حواشی تحریر فرمادیں تو وقت کی اہم ضرورت پوری کرنے کے ساتھ ساتھ ہزاروں اہل سنت کی دلی آرزوں کی تکمیل بھی ہو گی اور بندگان خدا عرصہ دراز تک ان سے فیضیاب ہوتے رہیں گے۔

آخر الذکر رسالہ "قوالی کی شرعی حیثیت" کو اس مقصد کے پیش نظر شائع کیا جارہا ہے کہ حضرت استاذ مکرم کی یہ تحریر محفوظ ہو جائے۔ اور اہل علم آپ کے علوم و معارف سے استفادہ کر سکیں۔ دراصل یہ ایک فتوی ہے جس میں نہایت اختصار سے کام لیا گیا ہے۔ مولائے کریم حضرت استاذ مکرم کی دیگر تحریرات کو منظر عام پر لانے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین۔

محمد عبدالحکیم شرف قادری۔ چکوال ضلع جہلم۔ ۱۰ر محروم الحرام ۱۳۹۲ھ



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ وحدہ والصلوٰۃ والسلام علی من لا نبی بعدہ صلے اللہ علیہ وعلی الہ وصحبہ اجمعین

امابعد:۔ بندہ کی نظر سے ایک مراسلہ گزرا جس میں مشائخ کرام کے سماع اور قوالی کو حرام لکھا گیا ہے اور حد یہ ہے کہ مشائخ کی مجالس سماع میں شامل ہونے والے کے پیچھے نماز کو بھی منع کیا گیا ہے۔ اس لئے بندہ نے باوجود کثرت مشاغل کے اس مسئلہ کی وضاحت کا ارادہ کیا۔ مولیٰ جل جلالہ سے استدعا ہے کہ حق بیان کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین۔

تمہید:۔ ذیل میں بندہ چند مقدمات بطور تمہید ذکر کرتا ہے۔ ان مقدمات کو اصل مطلب میں بہت دخل ہے۔ لہٰذا ان مقدمات میں غور ضروری ہے۔

مقدمہ اولیٰ:۔ حرمت کے اثبات کے لئے ایسی نص کی ضرورت ہوتی ہے جو ثبوت اور دلالت کے اعتبار سے قطعی ہو۔ حرمت دلیل ظنی سے بھی ثابت نہیں ہوتی۔ چہ جائیکہ چند اقوال سے ثابت کی جائے۔

تلویح میں ہے۔ وان کان ترکہ اولیٰ فمع المنع عن الفعل بدلیل قطعی حرام یعنی جس فعل کو دلیل قطعی کیوجہ سے منع کیا گیا ہے وہ حرام ہے۔

علماء پر واضح ہے کہ دلیل قطعی قرآن کریم کی نص، خبر متواتر اور اجماع کے بعض افراد ہیں اور خبر واحد مفید ظن ہے۔

مقدمہ ثانیہ:۔ یہ بھی جاننا ضروری ہے کہ کسی چیز کی شرائط مقرر کرنا شارع جل جلالہ یا شارع علیہ الصلوٰۃ والسلام کا حق ہے۔ ہم اپنے طور پر حلال اور حرام کی شرائط

مقرر کرنے کا ہرگز حق نہیں رکھتے۔

مقدمہ ثالثہ :۔ شرائط دو قسم کے ہوتے ہیں (۱) شرائط جواز (۲) اور شرائط اولویت۔ ہر دو شرائط کو خلط ملط کرنا کسی صورت میں جائز نہیں ہے۔

مقدمہ رابعہ :۔ یہ جاننا بھی ضروری ہے کہ سلاسل مشائخ میں طرق وصول مختلف ہیں۔ ہر ایک نے ایک طریقہ کو منتخب فرمایا۔ جو اس کے نزدیک راجح تھا اور ان کے درمیان بعض مسائل میں اختلاف بھی پایا جاتا ہے۔ مشائخ کرام کا یہ اختلاف ائمہ اربعہ کے اختلاف کی طرح ہے کہ ہر امام نے کتاب و سنت سے اپنے اپنے مسلک پر استدلال قائم کیا ہے۔ بلکہ ایسی بے شمار مثالیں موجود ہیں کہ ایک ہی آیت اور ایک ہی حدیث سے دو مختلف مطلب لئے گئے ہیں۔ مثلاً قرآم مجید میں ہے۔ وحمله وفصاله ثلثون شهراً امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ تمیں ماہ کو مدت حملہ اور مدت رضاعت کے مجموع پر محمول فرماتے ہیں کہ چھ ماہ اقل مدت حمل ہے اور دو سال مدت رضاع ہے۔ لیکن امام ابو حنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ تمیں ماہ ہر ایک کی پوری مدت ہے۔ لہٰذا مدت رضاع اڑھائی سال ہے۔

بندہ کا مقصد اس مثال سے صرف اتنا ہے کہ اصل استدلال تو قرآن مجید اور حدیث شریف کے الفاظ سے ہوتا ہے۔ مفسرین اور شراح حدیث نے اپنے اپنے مختارات کے مطابق تفسریں اور شرحیں کی ہیں۔ لہٰذا صرف ایک تفسیر یا شرح کو لے کر دوسرے پر طعن بالکل نامناسب ہے۔ اب ان مقدمات کے بعد بندہ باب غناء میں اپنا دعویٰ پیش کرتا ہے۔

## دعویٰ درباب غناء

غناء کے بارے میں، بندہ کا دعویٰ دس اجزا پر مشتمل ہے۔



جزء اول :۔ مشائخ صوفیہ کے نزدیک غناء مزامیر کے ساتھ ہو یا کہ بغیر مزامیر کے نہ تو مطلقاً جائز ہے اور نہ مطلقاً ناجائز۔

جزء ثانی :۔ غنا مع مزامیر مخصوص دنوں میں مثلاً عید اور نکاح وغیرہ میں مباح ہے بلکہ مخصوص دنوں میں غناء مع المزامیر سے انکار خلاف سنت ہے۔

جزء ثالث :۔ غنا کی حرمت پر کوئی حدیث صحیح نہیں ہے اور جن سے حرمت معلوم ہوتی ہے وہ سب حدیثیں غیر صحیح ہیں۔

جزء رابع :۔ غناء کا جواز مخصوص بادف نہیں ہے بلکہ جس آلہ سے کیا جائے مباح ہے۔

جزء خمس :۔ فقہا کرام کی غناء کے بارے میں تشدید حکمت زجر پر مبنی ہے۔

جزء سادس :۔ ائمہ اربعہ سے امام مالک اور شافعی اور احمد حنبل سب غنا سنتے تھے اور ائمہ احناف سے امام ابو یوسف اور داؤد طائی بھی سنتے تھے اور امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ سے غناء کے ممنوع ہونے پر کوئی نص صریح نہیں ہے۔ بلکہ آپ کے بعض تلامذہ نے آپ کے ایک قول سے اس مسئلے میں کراہت مستنبط کی ہے۔

جزء سابع :۔ غنا جو کہ فواحش سے خالی ہو، عام ازیں کہ مزامیر کے ساتھ ہو یا کہ بغیر مزامیر کے صحابہ سے لیکر تابعین، تبع تابعین اور ائمہ مجتہدین تک مجالس غنا میں حاضر ہوتے تھے۔

جزء ثامن :۔ عید اور دوسرے مواقع خوشی پر غناء مع مزامیر لہو ولعب کے طور پر جائز ہے۔

جزء تاسع :۔ غنا کے جواز میں جو شرائط کتب فقہ میں مذکور ہیں، وہ شرائط اولویۃ ہیں

نہ کہ شرائط جواز اور یہ شرائط بھی متفق علیہا نہیں ہے۔

جزء عاشر:۔ غنا مع المزامیر میں اختلاف صوفیہ کے ماسوا میں ہے اور غناء صوفیہ تو بالاتفاق مباح بلکہ مستحب ہے۔

اب ہم اس دعوے کو مجمع اجزائہ دلائل سے ثابت کرتے ہیں اور مختلف دلیلوں سے مختلف اجزاء دعوی ثابت کئے جائیں گی۔

## دلیل اول

بخاری شریف اور مسلم شریف میں ہے۔

عن عائشة قالت ان ابابكر دخل عليها وعندها جاريتان في ايام منىٰ تدففان وتضربان وفي رواية تغنيان بما تقاولت الانصار يوم بعاث والنبي ﷺ متغش بثوبه فانتهرهما ابوبكر فكشف النبي ﷺ عن وجهه فقال دعهما يا ابابكر فانها ايام عيد وفي رواية يا ابابكر ان لكل قوم عيداً وهذا عيدنا متفق عليه. بخاری شریف میں ایک جگہ یہ الفاظ ہیں۔ فانتهرني وقال مزمارة الشيطان عند النبي ﷺ

خلاصہ معنی حدیث شریف یہ ہے کہ حضرت ام المؤمنین عائشہ صدیقہ فرماتی ہیں کہ میرے پاس دو لڑکیاں انصار کی جنگ کے اشعار دف بجا کر گا رہی تھیں اور نبی کریم ﷺ چہرہ مبارک کپڑے کے ساتھ ڈھانپ کر استراحت فرماتے تھے کہ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ داخل ہوئے اور ان لڑکیوں کو جھڑکا تو آپ نے منہ مبارک سے کپڑا اٹھا کر فرمایا کہ ان کو کچھ نہ کہو کیونکہ یہ عید کے دن ہیں۔ اس حدیث پر شراح نے اپنے اپنے خیال کے مطابق بحث کی ہے۔ الفاظ حدیث سے اتنا قطعی طور پر ثابت ہوتا ہے کہ غناء مع آلہ خاص اوقات میں مباح ہے۔



اب بندہ چند شراح کی عبارات یہاں نقل کرتا ہے۔

شیخ محقق علی الاطلاق حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی کی رائے ملاحظہ ہو فرماتے ہیں۔

بدانکہ ایں حدیث است کہ تمسک مے کنند بداں اہل سماع در اباحت غناو شنیدن آں بآلہ (تا) ابوبکر انکار کرد تغنی وتدفیف را ومنع وزجر کرد ازاں (تا) وندانست کہ آنحضرت (ﷺ) آں را تقریر نمودہ ورد اداشتہ است دریں روز چیزے ازاں وابوبکر را بایں فرق وتفصیلے علم نبود پس دلالت کرد حدیث بر اباحت مقدارے ازاں در روز عید وغیر آن از مواضع کہ مباح است دروے فرح وسرور (تا) وازینجا اباحت علی الاطلاق لازم نیاید (تا) وانصاف آں است کہ نص قطعی بر حرمت آں علی الاطلاق چنانچہ بر حرمت زنا وشرب خمر آمدہ ثابت نشدہ است وبہ تحقیق تصریح کردہ اند بعض از متاخرین محدثین کہ حدیث در حرمت غنا صحیح نہ شدہ است (تا) واصل در اشیاء اباحت است (تا) وفقہاء دریں باب تشدید وتعصب بسیار است الخ

اس طویل عبارت سے چند امور واضح ہوئے۔ (اوّل) غنا مع مزامیر خاص مواقع پر مباح ہے لیکن یہ اباحت علی الاطلاق نہیں ہے۔ اور یہی ہمارے دعوئی کی جزء اول وثانی ہے (دوم) غنا کی حرمت پر کوئی حدیث صحیح نہیں ہے اور جن احادیث سے حرمت کا پتہ چلتا ہے، سب غیر صحیح ہیں۔ اور یہی ہمارے دعوئی کی جزء ثالث ہے۔ اب انصاف پسند غور فرمائیں۔ مانعین حضرات حدیث غیر صحیح سے حرمت کیسے ثابت کرتے ہیں۔ جبکہ خبر واحد صحیح سے بھی حرمت ثابت نہیں ہوتی۔ جیسا کہ تمہید میں گذر چکا ہے (سوم) یہ صحیح نہیں ہے کہ شیخ محقق حرمت علی الاطلاق کے قائل ہیں۔ (چہارم) جن اہل سماع نے اس حدیث سے استدلال کیا ہے وہ صوفیہ کرام اور مشائخ

عظام ہیں۔ جیسا کہ صراحتہً عنقریب آئے گا۔ لہٰذا یہ کہنا بھی غلط ہوا کہ مشائخ پر افتراء ہے کہ وہ غنا مع مزامیر سنتے تھے۔ (پنجم) شیخ محقق نے فرمایا کہ اس حدیث سے اباحت غنا باآلہ پر استدلال ہے نہ اباحت غنا بادف۔ تو معلوم ہوا کہ دف کی خصوصیت نہیں ہے بلکہ مراد آلہ ہے۔ یعنی ذکر خاص اور مراد عام ہے۔ چنانچہ اکثر احکام شرعیہ میں ایسا ہی ہے۔ تو اب بعض حضرات کا یہ فرمان بھی غلط ہوا کہ صرف دف مباح ہے اور دوسرے آلات مباح نہیں ہیں۔

اس پر ایک اور دلیل بھی ملاحظہ ہو۔ بخاری شریف میں مزمار کا لفظ وارد ہے۔ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بھی دف پر مزمار کے لفظ کا اطلاق کیا ہے اور حضور اکرم ﷺ نے بھی مزمار کو اس خاص وقت میں مباح فرمایا ہے۔

اب مزمار کا معنی بھی شیخ کے الفاظ میں ملاحظہ ہو۔ فرماتے ہیں "و مزمار آلتے کہ بے زنند آں را اہل غنا، مثل نے و رباب و دف و مانند آں" تو شیخ کی کلام سے تمام آلات کی اباحت ثابت ہوئی۔ اس تقریر سے ہمارے دعویٰ کی جزء رابع کہ "غنا کا جواز مخصوص بادف نہیں ہے۔ جو بھی آلہ ہو مباح ہے" ثابت ہو گئی۔ (ششم) جن فقہاء نے باب غناء میں تشدید کی ہے، کسی دلیل پر مبنی نہیں۔ بلکہ تشدید اس لئے اختیار کی گئی ہے کہ لوگ غنا کو مطلقاً جائز نہ سمجھ لیں۔

اس توضیح سے ہمارے دعویٰ کی جزء خامس کہ غناء کے بارے میں فقہاء کرام کی تشدید (حکمت زجر پر مبنی ہے) ثابت ہو گئی۔ (ہفتم) شیخ محقق نے اپنی اس تحقیق کو ان الفاظ سے شروع کیا ہے "و آنچہ ازیں حدیث بنظر انصاف بے شوب تعصب و اعتساف متبادر میگردد۔" اس عبارت سے معلوم ہوا کہ اباحت غنا مع مزامیر در اوقات مخصوصہ منصفین کا قول ہے۔



شیخ نور الحق دہلوی صاحبزادہ حضرت شیخ تیسیر القاری شرح بخاری میں حدیث مذکور کے تحت فرماتے ہیں۔ "مقام عالی آنحضرت ﷺ مقتضی آں بود کہ گوش ہم براں نہ نہند لیکن چوں انکار نہ کرد و منع نہ فرمود تجویز ازاں فہم میشود" اور شیخ محقق[1] کے پرپوتے حضرت شیخ الاسلام حدیث مذکور کے تحت شرح بخاری میں فرماتے ہیں۔ "در روایت آئندہ بیاید کہ اے ابوبکر مر ہر قوم را عیداست و ایں روز عید ما است و ایں تعلیل است ازاں حضرت مر امر بہ ترک جاریہ ابوبکر صدیق را و بیان حکمت تجویز است دریں روز کہ مباح است سرور شرعاً در اں روز پس نبایستے انکار کرد مانند ایں را در اں روز چنانکہ انکار کردہ نے شود نزد نکاح۔"

ان عبارات سے یہ ثابت ہو گیا کہ مخصوص دنوں میں غناء مع آلہ سے انکار خلاف سنت ہے۔ اب بھی ہمارے دعویٰ کی جزء ثانی "کہ مخصوص دنوں میں غنا مع المزامیر مباح ہے" ثابت ہو گئی۔ اب ذرا یہ حضرات غور فرمائیں کہ جو شرائط غناء کے

---

۱۔ حضرت شیخ السلام کی تعریف مولانا انور شاہ کشمیری نے فیض الباری میں بایں الفاظ کی ہے: وهو حفيد لمولانا عبدالحق الدهلوى رحمه الله تعالىٰ وله حاشية على الجلالين يسمى بالكمالين و هو احسن من حاشية على القارى الجمالين و كنت ارجوان تكون حاشيته لطيفة لكونه قارنا فلما رايتها وجدتها سطحية (الى) اما حاشية ذلك الحفيد فلا ريب انه جيد حتى اظنه اعلم من جده الخ یعنی شیخ الاسلام مولانا عبدالحق دہلوی کے پرپوتے ہیں۔ انکا حاشیہ جلالین پر ہے جس کا نام کمالین ہے یہ حاشیہ ملا علی قاری کے حاشیہ علی الجلالین جس کا نام جمالین ہے، سے بہت اچھا ہے۔ میں یہ خیال کرتا تھا کہ شاید علی قاری کا یہ حاشیہ بہترین ہو گا لیکن جب میں نے اسے دیکھا تو اسے سطحی پایا اور شیخ الاسلام کا حاشیہ نہایت تحقیقی ہے حتی کہ میرا یہ گمان ہے کہ شیخ الاسلام اپنے پردادا سے زیادہ عالم ہیں۔ ۱۲

